## فقرات پانزدہ حرفی

| نستعلیق | شکست |
| --- | --- |
| عجلت بہر کارے ناپسند | عجلت بہر کارے ناپسند |
| از زن شوخ چشم وفا مدار | ازان شوخ چشم وفا مدار |
| رضائے موئے از ہر اوے | رضائے موئے از ہر اولی |
| تاہلی در ضمیر مکن ۔ | تاہلی در ضمیر مکن ۔ |
| شکایت دوستان مکنید | شکایت دوستان مکنید |
| حکایت فضولان نشنوی | حکایت فضولان نشنوے |
| صورت ببین حالش مپرس | صورت ببین حالش مپرس |
| سخن شیرین گو تلخ مگو ۔ | سخن شیرین گو تلخ مگو ۔ |
| خاکساری عزت افزاید | خاکسارے عزت افزاید ۔ |
| نکوکاری راحت رساند ۔ | نکوکارے راحت رساند |
| اعانت بدکاران مکن ۔ | اعانت بدکاران مکن |
| غافلی در کارے نشاید | غافلی در کارے نشاید |
| دین بعوض دنیا مفروش | دین بعوض دنیا مفروش ۔ |
| فریب در خطرہ اندازد | فریب در خطرہ اندازد ۔ |
| ترقی علم از بحث است | ترقی علم از بحث است ۔ |

| شکست | نستعلیق |
|---|---|
| بتقصیر خود منفعل شو۔ | بہ تقصیر خود منفعل شو۔ |
| خلاف بزرگان ہیچ مکن۔ | خلاف بزرگان ہیچ مکن |
| بر متعلقان شفقت دار۔ | بر متعلقان شفقت دار |
| الغرض مقراض المحبت۔ | الغرض مقراض المحبت |
| علم سینہ بہ از سفینہ۔ | علم سینہ بہ از سفینہ۔ |
| نیکی کن وبچاہ انداز | نیکی کن وبچاہ انداز۔ |
| خموشی ہنر ابلہانست۔ | خموشی ہنر ابلہانست |
| عمر عزیز را ضائع مکن | عمر عزیز را ضائع مکن۔ |
| ستائش احمق پسند آید۔ | ستائش احمق پسند آید |
| دریغ از دوستان مدار۔ | دریغ از دوستان مدار |
| شب حاملہ فردا چہ زاید | شب حاملہ فردا چہ زاید |
| مشک آنست کہ خود ببوید | مشک آنست کہ خود ببوید |
| نہ آنکہ عطار بگوید۔ | نہ آنکہ عطار بگوید۔ |
| سخاوت بہ مفسدان مدار | سخاوت بہ مفسدان مدار |
| پند از خردمندان گیر۔ | پند از خردمندان گیر |
| راز نہانی باکسے مگو۔ | راز نہانی باکسے مگو |

| شکست | نستعلیق |
|---|---|
| در مجلس جاہلان مرو | در مجلس جاہلان مرو |
| زر دادن درد سر خریدن - | زر دادن درد سر خریدن |
| دردرسے دردمندان کن | دردرسی دردمندان کن |
| مسافران را آسائش دہ | مسافران را آسائش ده - |
| مہمانی حسب مدارج کن | مہمانی حسب مدارج کن - |
| از کار خیر منحرف مشو - | از کار خیر منحرف مشو - |
| حاجت مستمندان برآر | حاجت مستمندان برآر |
| بدعہدے از ہرکسے مکن | بدعہدی از ہرکسے مکن - |
| الٰہی عاقبت بخیر باد - | الٰہی عاقبت بخیر باد - |

# آغاز مکتوبات

الشکر الشکر کرو - خدا سے ڈرو - نیکی نیک کو اور بدی بد کو - صبح کا بھولا شام کو آئے
تو اسے بھولا نہ کہنا چاہیئے — ؎ صبح ہوتی ہے شام ہوتی ہے * عمر یونہی تمام ہوتی ہے *
عاقلوں کو ایک اشارہ بس ہے - خدا حافظ اللہ نگہبان - بارہا فی صحبت باقی -
شہنشہی شہنشہ جہان سے تشریف لیجائیے ؎ بعد مدت کے لائے ہو تشریف * خوش نصیب ہیں
آپکا مزاج شریف * پاک باش بیباک باش - دیر آئیے درست آئیے - اول طعام بعد
کلام - چپڑی اور دو دو - پانچوں انگلی گھی میں ہیں - آئیے ہمارے سر آنکھوں پر -
قدم درویشاں رد بلا - ع - گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں * ع - برگ سبز است تحفۂ درویش
حالتے می آید وقت بسر برد ع - گویم مشکل و گر نگویم مشکل - صبر ہے اور شکر ہے -
حلوا خوردن را روئے باید - اینکہ خویش بعیت درویش - الحکم واللغۃ الا باللہ -
ع - بر من خلاف نعمت چہ صحبت بے حرکت * پانچوں انگلی برابر نہیں ہوتیں - ہونہار بروا کے

دیر لگی تو کچھ پروا مت — دیر آئے درست آئے — بڑی عمر میں تعلیم عیب نہیں —
صبح کا بھولا شام کو آیا تو اسکو بھولا نہیں کہتے — ایک حکیم سے پوچھا کہ علم کب تک سیکھیں
کہا جب تک جہالت عیب ہے — علم ایک طاقت بلکہ تمام دین اور دنیا کی طاقتوں کا سرچشمہ ہے
حدیث میں ہے کہ آدمی یا عالم ہے یا متعلم اور باقی فرومایہ ہیں — علم وہ جوہر ہے کہ جسکی سبب
انسان حیوان سے بڑھکر ہے — انسان بے علم حیوان بلکہ حیوان سے بدتر کیونکہ حیوان قابلیت نہ
ہونے سے معذور ہے اور انسان قابلیت کی سبب معذور نہیں یہہ قول کہ علم قسمت میں ہے
تو آئیگا وقیع نہیں تمام مخلوقات میں نوع قابلیت موجود ہے مگر ظہور اسکا کوشش اور تعلیم پر موقوف ہے
علما کا نام اور درجہ دنیا میں علم کی بدولت ہے — عالم غنی ہے اگرچہ جہلت اسکی پاس نہو
اسکو ہمیشہ خوشی میسر ہے — عالم کی زندگی بڑی راحت سے گذرتی ہے — جو عالم کا کام ہے وہ
درست اور مستقیم ہے — علم سے ہر ایک کام میں بصیرت ہوتی ہے — جہانتک ممکن ہو
علم حاصل کرو مگر اسکی حد نگاہ رہے کہ دماغ اسکا تحمل کر سکے — افسوس ان قابل
لوگوں کی حالت ہے جو علم کی تحصیل کرکے بیکار ہو گئے — محنت بڑی چیز ہے جو اختیاری امر ہے
مگر اسکیلئے صرف تندرستی درکار ہے اور محنت انسان کو کامیابی تک پہونچاتی ہے — محنت سے
اولاد عوام درجہ اعلیٰ کو پہونچے اور خواص کی اولاد کاہلی سے تباہ ہو گئی — عمرولیث جو ایک
ادنیٰ نوکر تھا اور محنت سے بادشاہ ہو گیا تھا اسنے اپنے بیٹے کو لکھا کہ مہم کی وقت ایک دن کبھی
اور ہر دن مقام کرتا تھا اسی فرض دنیا میں محنت کو لازم عزت ہے اور کاہلی کو ذلت اگر عزت
چاہئے تو محنت کرو اور ذلت چاہیئے تو کاہلی کرو — علم ایسی چیز ہے کہ علم کا درجہ باپ کے

برابر رہا گیا اور غور کیجئے تو باپ سے بڑھ کر ہے کیونکہ باپ جسمانی پرورش کرتا ہے اور
علم روحانی — جس نے علم حاصل کیا تمام عمر راحت سے بسر کریگا — اگر کیا تم پاس و
تو کچھ اسکی پروا نکرو محنت کئے جاؤ آئندہ پاس ہوگے اور کیا موقوف نہ کرو لڑنے جو پاس
نہ ہونے کے سبب جان بھی دے دیتے — سب سے بڑا ذریعہ علم کی حصول کا استاد ہے اسکی تعظیم اور
اسکا ادب اور اسکی خدمت واجب ہے استاد جو حکم دے اسکی تعمیل کرے اور اسکی
رضا جوئی مقدم سمجھے — اگر اسکا طالب علم ہو کوئی بات ایسی نہ ہو خلاف ادب اور شان کے ہو
علم کی لئے ادب اور تہذیب ضرور ہے — جو صاحب علم ان صفات کی ساتھ ہو
اسکی قدر و منزلت سب کی نظر میں ہوگی اور ہر خاص و عام کا عزیز ہوگا — علم کا حصول
علم کی واسطے یعنے مقصود بالذات علم ہونا چاہیے نہ کہ روپیہ — علم والا جس پیشہ میں
مشغول ہوگا اسی میں فائق پائیگا — علم سے انسان آراستہ ہوتا ہے — یہ خیال کہ
علم کے حاصل کرنے سے عہدہ جلیل ملیگا بیکار ہے کیونکہ سرکاری عہدے اور
خدمات محدود ہیں اگر سب ملک کے لوگ تعلیم پا جائیں جو ممکن ہے تو کس طرح سب کو نوکری مل سکتی ہے
ہرگز نہیں — یہ خیال ہندوستانیوں کا ہے اور فرنگستان میں ہر ایک لڑکا تعلیم پاتا ہے
اور علم کی تحصیل کی بعد اپنا آبائی پیشہ کرتا ہے یا دوسرا پیشہ جو اسکو پسند ہو —
کاشتکار ہل جوتتے ہیں اور اخبار کا پرچہ ہاتھ میں ہے — ہر پیشہ ور علم کی قوت سے
اپنے پیشہ کا کام بڑی آب و تاب سے کرتا ہے لوہار ہو یا بڑھئی درزی ہو یا سونار — علم کے لئے
خوشنویسی بھی ایک حسن ہے جیسے انسان کے بدن کے لئے عمدہ لباس ہے — وکالت فوست

صناعت تجارت وغیرہ ایسے آزاد پیشے ہیں جنمیں حاصل نوکری سے زیادہ ہے اور کسیکی
غلامی نہیں کرنی پڑتی — ڈاکٹر وناصاحب کا قول تھا ہر روپیہ تو تجارت سے جمع ہوتا ہے
نہ نوکری سے — یہ بہت صحیح اور محکم قول ہے — مفید پیشے وہ ہیں جو ملک کو فائدہ پہونچائیں
جسطرح ہند سے ولایت انگلستان سے سیکھ کر سند وکالت اور سول سروس اور انجنیرنگ
اور سولن سرجنی اور علم میں حاصل کر آتے ہیں اسیطرح فائدہ ملک کا سمجھ کر ان ہنر
پیشہ پارچہ بافی اور آہنگری اور خیاطی اور مستری گری معمارت اور لکڑی اور ہر قسم کی کلیں سازی
کو جرمنی یا امریکہ سے حاصل کر کے انکے کارخانہ تعلیم وتعلم کی ہندوستانی میں بنیاد دیں —
لیکن اول بہت سے ہندوستانی تعلیم یافتہ ہو جائینگے اور روزگار ملیگا اور ہم جو کچا مصالح روئی
لوہا وغیرہ یہاں سے ولایت جاتا اور وہاں سے مرتب ہو کر یہاں آتا ہے اسکی قیمت دینا اسکے
ساخت کی قیمت میں بڑا فرق ہوتا ہے — ولایت میں لوگوں نے حب وطن کے لیے اپنے تئیں
نثار کر دیا ہے اور انکا نام ابتک چلا آتا ہے ملک کی فائدہ رسانی قابل قدر اور محبوب
ناموری کی ہے جسکا ذریعہ ابھی اہل ہند کو کم حاصل ہے اگرچہ علوم میں اہل ہند کی انگریزی
تعلیم پاکر ترقی حاصل کی تعداد انکی مقابلہ تعداد باشندگان ہند کی بہت ہی
قلیل ہے لیکن فن صنعت اور حرفت میں کچھ بھی ترقی نہ پائی حالانکہ سو برس عملداری
سرکار انگلشیہ کو اس ملک میں ہو گئے — اگر شمار کیا جائے تو تمام ملک ہندوستان میں
ڈیڑھ سو کارخانہ سوت کپڑے کاغذ چمڑے صابون وغیرہ سے زیادہ نہیں ہیں جنمیں کروڑ کی لاگت آئی ہے
ملک میں کسقدر کارخانہ قابل شمار نہیں ہیں لیکن ہر کارخانہ ولایت کا ہند کے کارخانوں

رفاہیت کی نظر سے دیکھتے ہیں — اگر چار پانچ ہندوستانیوں نے ولایت سے تعلیم حرفت
اور صنعت پا کر ہندوستان میں تکنیکی مدرسے اور کارخانے [illegible] ہند کے
کھولیں تو یقینی شک نہیں ہے رفع کر دیں جو مفلسی اور زحمت ہند میں پھیلی ہوئی ہے جاتی رہے
اور سب رعایا ہند کی خوش اور آسودہ مرفہ الحال ہو جائیں اور ملک میں [illegible] کم ہوں
اور مالگذاری اور ٹکس سرکار بآسانی وصول ہوں اور سلطنت اور رعایا کی خوش رہنے سے کسی قسم کا
خلل بھی نہ رہے — مگر یہ کام خاص اہل ہند کی اوپر منحصر ہے — سرکار نے بہت وسائل
اور ذریعہ ترقیات کی ہندوستان میں پھیلا دیئے جیسی ڈاک اور تار برقی اور ریلوے اور نہریں
وغیرہ وغیرہ — اور سرکار کی مہربانی سے ہر ہندوستانی ولایت میں تحصیل علوم کر سکتا
اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں — پس مناسب علوم کی پیشہ حرفت اور صنعت کو بھی ہندوستانیوں کو چاہیے
ہر ولایت میں سیکھ کر اپنے ملک میں [illegible] جو قوم سے رفاہ اور حب وطن کی —

## ضمیمہ مکتوبات —

ملکی تلامذہ سلامت — تسلیم — صحیفہ مالامال محبت سے تواتر محمد [illegible]
حاصل ہوتے رہتے ہیں — میں ابھی نو آموز ہے لیکن ایسے صدیقین ہر کسیقدر القاب و
آداب ہر قسم کی عنایت ہوں تو مراسلت میں سہولیت ہو — والتسلیم —

بنت عبد الشکور — ۲۲ مارچ سنہ ۹۰ء —

عزیز بجان لیکسلمہ الرحمن — دعا — مسرت نامہ آیا جی خوش ہوا — تمکو شوق تحصیل علم
بہت ہے اسلیئے امید ہے چند روز میں تم بہت سے القاب و آداب لکھ جمعیت سے

بجالکر [?] تنہا کروگے بالفعل حسب فرمائش چند القاب و آداب لکھے جاتے ہیں۔ بوقت ضرورت انکا استعمال بترتیب انکے ساتھ کرو۔

## ماں اور باپ کی طرف سے بیٹے کے لیئے

فرزند ارجمند۔ برخوردار سعادت اطوار۔ نور العین۔ قرۃ العین۔ راحت جان۔ لخت جگر۔ سرمایۂ زندگی۔ غرۂ ناصیۂ فرزندگی۔ سعادت شعار۔ رشادت [illegible]۔ چشم و چراغ دودمان۔ شمع کاشانۂ خاندان۔ گوہر شبچراغ صداقت۔ بارقۂ سمائے حشمت۔ نور البصر۔ مردمک چشم دل۔ سرور خاطر۔ دل آرام۔ تکیۂ فرجام۔ ثمر نخل مراد۔ قرۂ باصرہ۔ رشد و سعادت [?]۔ گل گلشن خوبی۔ سرو بستان محبوبی۔ کوکب برج اقبال۔ خجستہ آثار والا مآل۔ سرو جویبار زندگانی۔ مایۂ نشاط و کامرانی۔ اختر خصال۔ اختر فلک جمال۔ یوسف کنعان حسن آبائی [?]۔ سلامت رہو۔ طال عمرہٗ۔ جیتے رہو۔ خوش رہو۔ سلمہ اللہ تعالیٰ۔ تسلیم قدرت و رحمت [?]۔ صانہ اللہ عن الحادثات۔ حفظہ اللہ تعالیٰ و حماہ۔ دعائے صداقت۔ ادعیۂ رشد و سعادت۔ ترقی عمر و جاہ۔ تعلی مراتب دین و دنیا۔ عافیت دارین۔ کامیابی نشاتین۔ سرسبزی بخت ارجمندی طالع۔ سرفرازی جہان۔ بختے بلندی بین الاقران۔ کے بعد۔ مطالعہ کرو۔ ملاحظہ کرو۔ واضح ہو۔ لائح ہو۔ معلوم ہو۔ روشن ہو۔

## باپ کی طرف سے بیٹی کو

جان مادر و پدر۔ دختر نیک اختر۔ گوہر درج عصمت۔ درۃ التاج سعادت۔

شمع شبستان خوبی — غرۂ ناصیہ محبوبی — شعشعہ اختر ارجمندی — نور ناصیہ بخت بلندی

نیکو خصال — ہمایون فال — مریم شمائل — رابعۂ عصر — آسیۂ زمان —

ناظر ربع دوران — ثمرۂ مراد — جیتی رہو — طال عمرہا — سلمہا اللہ —

حفظہا اللہ تعالیٰ — طال عمرہا و قدرہا —

## استاد کی طرف سے شاگرد کو

زیب مستفیدان — ثمرۂ سعادت مندان — شاگرد رشید — تلمیذ سعید و حمید

نام برآرندۂ استادان — یادگار آموزگاران — سعید رشید — لجہ موج علوم —

سباق میدان فنون — سیف مسلول ذکاوت — سحاب مجالس درایت — نونہالی

چمن ارجمندی — ثمرہ بستان [illegible] بخت بلندی — سلمہ الرحمٰن — صانہ اللہ

عن الحدثان — سلامت با کرامت — حفظہ اللہ الملک الدیان — نور چشم روزگار

موصول رہو — بخت بلند سے کامران رہو — دعائے عمر و دولت کے بعد — سلامتی و ترقی کی

ادعیہ وافیہ کے بعد — پس از اظہار شوق دیدار بہجت آثار — بعد از اشتیاق دیدن دیدار

## بھائی کی طرف سے بہن کو

خواہر غمخوار — ہمشیرہ دلدار — محبت منش — ہمایون دیدار — عزیز جان و جان

محبت و اخلاص شیم — ستودہ خصال — حمیدہ شمائل — دلبند و دلسوز [illegible]

[illegible] اخوان — تسکین خاطر مضطر — [illegible] — مہین خواہرے

ناز زنان — فص خاتم عصمت — پسندیدۂ خاتون جنت — سلمہا الرحمٰن

طالت اللہ عمرہا ۔ حفظہا اللہ ۔ صانہا اللہ عن مکارہ الدوران ۔ دعائے عمر و حیات
طویعیہ وافیہ حصول برکات ۔ تمنائے دیدار مسرت آثار ۔ شوق لقائے ہمایون ۔
اشتیاق حصول خدمت و حصول سعادت کے بعد ۔

## بیٹی کی طرف سے باپ کو

قبلہ دارین ۔ کعبہ دارین ۔ ملجا و ملجاء بندگانی ۔ مخدوم و مطاع فرزندان
ذریعہ فخر و مباہات ہر جہان ۔ قبلہ دین و دنیا ۔ کعبہ اکبر باب ہدے ۔ تاج مفارق زماگان
افسر تارک خاندان ۔ ذریعہ سعادت ہائے منتہا ۔ وسیلہ نجات عقبیٰ ۔ دام ظلہم ۔
مدظلہم ۔ نسلو فضائلہم ۔ دام افضالہم ۔ آداب و تسلیمات ۔ بجو نیائش ۔
تقدیم مراتب نیاز مندی ۔ تقدیم مراتب عقیدت مندی ۔ تمہید مراسلات
تشدید مبانی رسالت ۔ کے بعد عرض ہے ۔ گذارش ہے ۔ التماس ہے ۔

## شاگرد کی طرف سے اُستاد کو

قبلہ شاگردان ۔ کعبہ مسترشدان ۔ مرجع و مآب طلاب ۔ ملجا و ملجاء تلامذہ بہرہ یاب
فیض بخش الموت جندان ۔ فیاضی طلبہ بیخانمان و نادان ۔ پیر طالبان علوم و فنون
ظل ظلیل اہل سخان ۔ دام فیوضہ ۔ مدظلہ مکارمہ ۔ عم نوالہ ۔

## بہن کی طرف سے بھائی کو

عزیز القدر ۔ عزیز از جان ۔ استظہار خانہ اہلیت ۔ تسکین خاطر اخلاص ۔
سرور خاطر شکستہ دلان ۔ غمخوار ہائے محزونان ۔ عزیز جان و دل ۔ سکینہ قلوب ولہ

نشاط طلب — سرور خاطر امیدواران — ظہیر ناتوانان — معین طاقت ناشکیبایان — سلامت — سلمہ اللہ تعالیٰ — زاد عمرہ — طال عمرہ — حفظہ اللہ تعالیٰ — صانہ اللہ الرحمن — دعائے عمر و صحت — دعائے حرمت و حشمت — ترقی جاہ و مناصب — ترقی مراتب و اقبال — دعائے ترقی یا روز افزوں سعادت — کے بعد یہہ اظہار — یہہ اشعار — یہہ مطلب — یہہ عرض ہے —

## بہائی کیطرف سے بہائی کو

برادر عزیز — برادر عزیز القدر — برادر عزیز القدر عزیز از جان — برادر جان برابر برادر جان برابر بلکہ از جان خوشتر — گرامی منش — محبت کیش — لخت جگر — برادر گرامی اعتضاد الاحسان — استظہار الخلوت — پشت پناہ خویشان — سلامت — سلمہ اللہ تعالیٰ — سلمہ اللہ — بعافیت باشند — شوق دیدار محبت آثار — شوق ملاقات مسرت آیات — اشتیاق ملاقات لطف سمات — تمنائے ملاقات گرامی — آرزوئے مواصلت سامی — کے بعد — یہہ عرض — یہہ مطلب — بدہ التماس — یہہ گذارش ہے

## بیٹا اور بیٹی کیطرف سے والدہ کو

جناب والدہ صاحبہ — مخدومہ — معظمہ — مکرمہ — محتشمہ — منبع برکات مظہر عنایات — وسیلہ نجات دنیا و آخرت — ذریعہ بہبود کونین — آیت رحمت الہی باعث حسنات نامتناہی — مبداء فیوض جاودانی — بعد لکہائے تسلیم — آداب و کورنش — نیاز مندیہائے فراوان — عجز و انکسار بیپایان — تعظیم مجید و اکرام جدید

معروض خدمت قدسی منزلت و کنیز لکن نثار روان عظمت ـــ

## شوہر کی طرف سے اہلخانہ کو

ہمدم غمگسار — دلسوز محبت — عصمت مآب — ابروئے مہرباں — مایۂ الافتخار خاندان — مونس شبستان اخلاص — شمع محفل حب باز و نیاز — تسلی بخش خاطر حزینان — تسکین دہ غمگینان — مایۂ حیا و شرمگین — پری نشین قباب ہمنشین — سلامت شوق مجالست ہمنوا — اشتیاق صحبت روح افزا — تمنای دیدار سامے — آرزو مند معانقہ جسمانی — کے بعد التماس ہے ـــ

## اہلخانہ کی طرف سے شوہر کو

تاج مفارق اہل و عیال — شرف دلبستگان اہل و بال — مشفق مہربانی — سراپا لطف و احسان — آئینۂ لطف ایزدی — سرمایۂ مکارم سرمدی — محبت آمیز دعا کیش — ہمراز اہل نیاز — صاحب راز و نیاز — سلامتی — شوق ملاقات گرامی — اشتیاق مجالست دلاویز مسرت — تمنائے دیدار پر انوار — آرزو مندی مصافحات بابرکت آیات — کے بعد گزارش ہے ـــ

## ساس کی طرف سے بہو کو

شمع کاشانۂ سعادت — چراغ خانہ لیاقت و رشالت — بحر الرحمت یکدانہ گوہر یکتا — کان عصمت و حیا — الماس گراں بہا — محو رضاء من — پیرو ہدایات من — عزیز بجان — محبوب خاندان — دعا عمر حیات — ادعیہ وفور سعادت و حسنات — کے بعد واضح ہو

## دوست کی طرف سے دوست کو

محب طناز ۔ شفیق بیریا ۔ مخلص مہربان ۔ یار غمگسار ۔ دوست صداقت شعار
انیس مجلس ولا ۔ جلیس بزم تولا ۔ صدرنشین محفل الخا ۔ رسالہ گزین
محبت وعلا ۔ ہمدرد بے نظیر ۔ غمخوار بے مثال ۔ سلامت ۔ تمنائے لقا ۔ آرزوئے وصال
فرحت انتما ۔ شوق ملاقات سامی ۔ اشتیاق مواصلت گرامی ۔ کے بعد التماس ۔

## ملازم کی طرف سے آقا کو

خداوند ولی نعمت ۔ فیض بخش فیض رسان ۔ مربی بندہ نواز ۔ دستگیر درماندگان
آقائے نامدار ۔ خدیو مکرمت شعار ۔ عرض کورنش و نیاز ۔ گذارش تسلیم و آداب کے بعد

## آقا کی طرف سے نوکر کو

استظہار دولت ۔ عمدہ حشمت ۔ پیشقدم عرصہ وفاداری ۔ مہر سپہر ۔
خلوص سرپرست ۔ سر برآوردہ متوسلان ۔ زیب نو مینانی ۔ بعافیت رہو ۔ بعد اظہار واجب آنکہ

## مکاتیب

نمبر۳ دوستان مخدومی سلامت ۔ تسلیم ۔ گلستان ارباب ادب کے حکایات اول میں بعض
اعتراض کرتے ہیں پر یہ مقولہ ۔ دروغ مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز ۔ درست نہیں ہے
اسواسطے ہر شخص اپنے ذہن میں تصور کر سکتا ہے ہر اس دروغ میں مصلحت ہے پس اس دروغ کا
استعمال بھی گناہ نہیں اور اس سے انسان کو جرأت اور مبادرت دروغگوئی کی بلا عاقبت
ہو سکتی ہے والتسلیم ۔ عبداللہ دہلوی ۔ دوم رمضان ۱۳۰۸ ہجری ۔

عدد ۴

عزیزی طال عمرہ — سعدی علیہ الرحمۃ کا قول حکمت باب ہشتم سے مذہب ظاہر ہوتا ہے
حکمت — دروغ گفتن بضربت لازب ماند اگر نیز جراحت درست شود نشان بماند
نہ بینی کہ برادران یوسف علیہ السلام بدروغی منسوب شدند بر راستی گفتن ایشان اعتماد نماند
قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ أَنْفُسُكُمْ أَمْرًا قطعہ — یکی را کہ عادت بود راستی ۔ خطائی رود
درگذارند ازو ۔ وگر نامور شد بقول دروغ ۔ دگر راست باور ندارند ازو ۔ اور دوسرا قول
مصنف علیہ الرحمہ کا یہ مشہور شعر ہے — راستی موجب رضائے خداست ۔ کس ندیدم کہ گم
شد از رہ راست ۔ اور یہ قول کہ خردمندان گفتہ اند دروغ مصلحت آمیز بہ از راستی
فتنہ انگیز — اگر بادشاہ کا قول نہ کہا جاوے بلکہ مصنف علیہ الرحمۃ کا ہو تب بھی اس کی توجیہ
یہ ہوسکتی ہے کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ تین جگہ دروغ کہنا جائز ہے ایک انبیا اور
مومنین کی جان کی حفاظت میں — دوم لڑائی میں غنیم پر نصرت پانے کے لیے — سوم اپنی زوجہ سے
کہنا کہ میں تجھے اب اور ایسا چاہتا ہوں انتہی — اور حاشیہ بیضاوی اور ضابطہ میں احیاء العلوم سے
منقول ہے کہ دروغ سے مقصود اگر امر واجب کا حصول ہے جیسے کسی نبی یا ولی یا مومن کی خونریزی سے
باز رکھنا اس حالت میں تو واجب ہے اور اگر مباح ہے تو مباح اور اگر حرام کے لیے ہے تو حرام —

والدعا — ۲۴ رمضان شنبہ ۱۳ ہجری —

عدد ۵

جناب عالی دام ظلہ — گزارش — لفظ نور چشمی جو لڑکی کو لکھتے ہیں اختلاف ہے
بعض کا قول ہے کہ یہ لفظ مخصوص لڑکی کے لیے ہے اور لڑکا نور چشم سے مخاطب ہوتا ہے اور بعضے کا
یہ قول ہے کہ لڑکی اور لڑکا دونوں کے لیے ہے امید کہ اس کی صحت سے سرفراز اطلاع بخشی جاوے اور

فیصلہ اس تراجع کا ہو جائے زیادہ حد ادب۔ ۲۳ اپریل سنہ ۱۹۰۶ء ۔ فضل الرحمن

سعادت یار رشید من سلمہ اللہ تعالیٰ — دعائے ترقی درجات کے بعد تحیت نامہ آیا — نورچشم

لفظ مرکب نور اور چشم سے ہے بمعنی آنکھ کی روشنی جیسے قرۃ العین بمعنی آنکھ کی ٹھنڈک اور

لفظ نورچشم لڑکا اور لڑکی دونوں پر صادق آتا ہے لیکن خصوصیت نہیں ہے جن لوگوں نے

نورچشمی کا لفظ مخصوص دختر کے لیے اور نورچشم کا پسر کے لیے تجویز کیا ہے تو اس سے اشتباہ ہوتا ہے

نورچشمی میں یائے تانیث ملحق کی ہے جیسے گھوڑا اور گھوڑی اور بکرا اور بکری — لیکن یائے تانیث

مخصوص بقاعدہ اردو ہے فارسی میں مذکر اور مونث دونوں یکساں ہیں عربی اور اردو کی طرح ان میں

کوئی علامت تانیث کی نہیں پس نورچشمی دختر کے لیے خاص کہنا اور لکھنا ہندی فارسی خوانوں کا

محاورہ ہے نہ اہل فارسی کا اور چونکہ اب بغلبہ استعمال اس لفظ کا بمعنی دختر ہو گیا ہے تو

جو لوگ فارسی دان ہندی ہیں وہ بھی اسی طرح استعمال کرنے لگے تاکہ اور قوم لوگ سمجھیں — ہاں اگر

نورچشمی کو بقیاس قرۃ عینی یائے متکلم سے پڑھیں یعنی نورچشم من تو ممکن ہے درست ہو اس واسطے

اہل فارسی اس قسم کا تصرف کرتے ہیں جیسے در خم الخور رشید نہ سند ہویدا — یعنی لفظ [illegible] اور من

علامت تثنیہ بقاعدہ کوب خورشید فارسی لفظ میں لے آئے اور مدینان بمعنی زیارت گاہ کے لیے

اور مدینان بمعنی زیارت مدینہ کے لیے اس رباعی میں ہے ۔ مدنایم بسی بنزہ مدیدان ؛ نہ بکسی عہد و

کمر بدینش ؛ مرقد پاک نبی علی قدیم ؛ عہد قدیم ولا بد قدیم ؛ لیکن تتبع اہل حجازی والعجم —

۲۴ اپریل سنہ ۱۹۰۶ء — وقار الدین —

ملاعو وملجاء شاگردان ظلہم ظلہ — ہندوستانی جو فارسی زبان بولتے اور لکھتے ہیں اس کی نسبت

حضور کی یاد کیا ہی۔ بعضی یاروں کی توجہ دیکھی تو بہتر ہیں کہ بعضی گریہ زبان اور لعاری نعمان کو جیسے
آگے کو چاہ شور — ایک صحبت میں فارسی دان ہندوستانی بیٹھے ہوئے فارسی میں باتیں
کر رہی تھی — سو میری طرف بھی ایکبار منہ طلب ہو کر بولے کہ انصاحب چہ نام دارند و کجا می مانند
میں نے انکے فارسی کلام کی تحسین کی اور دریافت کیا کہ آپ کب سے یہاں تشریف لائے فارسی میں
اسکا جواب دیا کہ عرصہ یک نیم ماہ شد کہ اینجانب درین شہر آمدہ است — اسیطرح کی
اور کلام فارسی اہل ہند کی زبان سے سننے میں آتی ہیں کہ جی کو نہیں لگتی کہ بول چال فارسی کی میں
جب کسی ایرانی سے اتفاق صحبت ہوا تو اول انکی زبان سمجھنے میں پوری پوری نہیں آتی ہر جو کچھہ سنا
اور سمجھا تو انکی نئیہ الفاظ ہیں اور نہ یہ روزمرہ اور محاورے ہیں حالانکہ حرف فارسی زبان بولتی ہیں
اور فارسی کی کتابیں پڑھکر ہندوستانیوں نے زبان فارسی سیکھی یا سبب ہی کہ ہندوستانیوں کی
بول چال ایران کی بول چال سے ملتا اور مشابہ نہیں ہیں حالانکہ مشہور ہی یہہ بات کہ فرع جسقدر مطابق تر
اصل کی ہو اُسیقدر کامل تر ہی امیدوار ہوں کہ اس بات میں کمترین کا اطمینان فرمایا جائے
زیادہ تسلیم اور تکریم — مورخہ ۲۴ اپریل ۹ء — بندہ محمد زمان —

ج ۵

عزیز ارشد من سلمہ اللہ تعالی — عافیت نامہ پہونچا تمنے ایسا مسئلہ چھیڑ دیا ہی کہ جواب
اسکا طولانی ہی لیکن تمہاری خاطر مختصر طور پر لکھے دیتا ہوں — واضح ہو کہ فارسی نہ ہند کی زبان ہی اور
نہ ہندی فارسی دان اہل زبان جب سے کہ ملک ایران کی فتوحات نے اس ملک کو فتح کیا
اور تخت نشین ہوئی اُسوقت سے اہل ہند نے یہہ زبان شاہی زبان ہونے کے سبب حاصل کی اور
اہل ایران سب فارسی بولتے تھے کچھہ انکی ساتھ صحبت اور اختلاط کیا اور کچھہ کتابیں فارسی زبان کے

جو فارسی ہی ہند مین آئی اُنکو دیکھا۔ اور تمام دفتر شاہی فارسی زبان کی تھی آمیزش سی ہندیون کی
زبان ایران کی محاورت کی ساتھ تھی لیکن جب یہہ فتاح لوگ ہند مین رہنی لگی اور آمد اہل زبان کی
افارس سی موقوف ہوئی تو جب تلک یہہ ایران کی لوگ جنکی مادری زبان فارسی تھی زندہ رہی تب تلک
زبان فارسی بھی اپنی محاورت کی ساتھ رہی جب وہ نہ رہی اور نوکر پیشون نی اپنی طرف سی الفاظ فارسی کو
باہم ربط دیکر فارسی بولنی لگی تھا۔ وہ ترکیب اہل ایران کی ہو یا نہو مگر اُسکو فارسی کہتی ہین اور یہہ فارسی زبان
ہندوستانیون مثل الدش یعنی دو تخمہ کی پیدا ہوئی اور وہ دراصل نہ فارسی ہی نہ انکی ہی —
گریہ زبان نام بوجہ دہلی اور چاہ شور نام بوجہ آب کی غلط ہی — نام رکھنی والون نی صرف یہہ سمجھ لیا تھا فارسی
اسیکا نام ہی تھا یعنی گریہ اور باردن کا ترجمہ زبان ہی اور کھاری کی فارسی شور اور کنوان فارسی مین چاہ
اور ترکیب مین اسقدر سلیقہ شعاری کی تھی شور چاہ نہ لیا بلکہ چاہ شور کیا تھا فارسی مین اکثر موصوف مقدم
اور صفت مؤخر بولتی ہی اور وہ یہہ نسمجھی تھی ہندوستان کی محلون کا نام ہندی ہی اُسکی علمیت اصلی مانع ہی
تھی الفاظ کا ترجمہ کر دیا جاے اگر کسی اہل زبان فارسی کی سامنی کہو تھی گریہ زبان اور چاہ شور — وہ ہرگز
ہرگز نہ سمجھیگا تھا مراد کہنی والی کی بلی ماردن کا کوچہ اور کھاری کنوئین سے ہی — بلکہ یہی خیال کریگا تھ
قتال گریہ اور چاہ غیر شیرین ہی جب ایرانی اس فارسی کا مطلب نہ سمجھی تو پھر اُسکو فارسی نہ کہینگی — یہی حال
اس فقرہ کا ہی جو ہی الصاحب چہ نام دارند و بجای مانند اول تو اس فقرہ مین حاضر کو غایب تعبیر کیا
یہہ اہل زبان کا محاورہ نہین ہی مخاطب کو سرکار شما و حضرت سی تعبیر کرتی ہین — دوسری فقرہ مین
موصہ بمعنی مدت اور یک نیم ماہ ذیشان مہینی کی جگہہ اور متکلم کو غایب مین تعبیر کرنا ایرانیون کا کام نہین ہی
گو فارسی دان اہل ہند فارسی الفاظ کہیں مگر ترکیب اور محاورہ اہل زبان کی نہین اور جنکی صحبت

اہل زبان کی انکو میسر نہیں اسواسطے فارسی انکی بے محاورہ ہے۔ مجھے یاد ہے کہ مجھ سے بسواں
ضلع سیتاپور میں ایک محرر قانونگو اپنی قومی بزرگوار کی فارسی دانی کو بہت افتخار کی
ساتھ بیان کر رہا تھا اور میں دلچسپی کی ساتھ سنتا اور فارسی زبان کی حالت موجودہ پر
افسوس کر رہا تھا مجھ سے اسنے کہا کہ ایک فقرہ فارسی کا ان بزرگ سے یہ مشہور اور منقول
چلا آتا ہے کیا کوئی سمجھ سکتا ہے۔ بندہ امروز در یکنیمی نشستہ غنچہ میکشیدم۔ مجھکو
بھی حیرت ہوئی اور بالحاح تمام اسکی معنی پوچھے تو اس محرر نے نہایت انبساط کی ساتھ کہا
کہ یکنیم ڈیوڑھی کو کہتے ہیں اور یائی نسبتی اسکی آخر میں بڑھا دی اور یکنیمی سے مراد
ڈیوڑھی مکان کی ہے جسمیں ہو کر آتے جاتے ہیں اور غنچہ سے حقہ کی کلی مراد ہے یعنی کہ میں
آج ڈیوڑھی میں بیٹھا کلی پی رہا تھا۔ حالانکہ یہ فارسی زبان نہیں ہندیوں کی فارسی ہے
ان ہندی حضرات نے نہ صرف فارسی زبان کو بگاڑا ہے بلکہ وقتاً فوقتاً نقصان معاملات میں
بھی پہنچایا ہے۔ یہ متفرس ڈیڑھ کو ہمیشہ یکنیم بولتے اور لکھتے ہیں حالانکہ ایران کا یہ محاورہ نہیں
بلکہ یکنیم اپنے محاورے میں نصف کو کہتے ہیں۔ ایک مقدمہ بربنائے دستاویز ایک عدالت
جلیلۃ القدر میں بصیغہ اپیل پیش ہوا مابہ النزاع لفظ یکنیم تھا مدعی کی مراد اس سے ڈیڑھ
موافق رواج متفرسان ہند کے تھی اور مدعا علیہ یکنیم سے نصف چاہتا تھا صاحب عدالت
نہ ہندوستانی نہ فارسی بلکہ انگریز تھے انھوں نے دیکھا کہ فارسی لفظ ہے تو اسکی تحقیقات
فارسی محاورے کی رو سے کی گئیں انکو یہ خیال نہ آیا کہ اہل ہند کی فارسی دوسری چیز ہے
فارسی محاورے سے یکنیم کے معنی نصف کے قرار پائی اور اسکے مطابق فیصلہ ہوا مدعی نے ڈیڑھ کے

جبکہ نصف حصہ مفرساں ہند کی ہر دولت پایا اور یورپ ایک حصہ اسکا نصیب ہو گیا

باقی دعا - ۲۰ اپریل ۱۹ء رقیمہ محمد حسین رضوی —

عــ۹
قبلہ گاہا — تسلیم — کل ایک مجلس میں تذکرہ تھا کہ جب سے مدارس کے
قائم ہوئے ہیں معلموں کا رزق کم ہو گیا اور شاگرد اپنا اپنا سبق اوستاد سے
لیکر مکتب میں یاد کرتے تھے اب مدرسہ میں جماعت میں ایک لڑکا پڑھتا ہے باقی سب فائدہ

والتسلیم - ۲۲ اپریل ۱۹ء - احمد خان —

عــ۱۰
نور الابصار من - دعا - یہ عذر درست نہیں جب سے معلموں کا رزق کم ہو گیا حقیقت
یہ ہے کہ پہلے دو تین روپیہ پر کم استعداد کتب پڑھاتے تھے پھر شاگرد ان کو اتنی
کسقدر ضائع ہوتے ہیں مدرسہ میں ایک مدرس بیسیوں شاگرد تک تنخواہ کا تعلیم دیتا ہے
چونکہ معلم تعلیم کی رمز سے آگاہ ہیں اسواسطے شاگرد مدرس مدرسہ کی زیادہ فائدے کا معلم مکتب کی
حاصل کرینگے اور جماعت میں ترتیب اور تشویق سے حسب دلخواہ اوقات کی تقسیم والدعا

۲۴ اپریل ۱۹ء - عبد الواحد —

عــ۱۱
قبلہ من - آداب - انگریزی خواں ہندوستانی جو انگریزی بات چیت میں بعضی اسلو
پسند کرتے ہیں حضور کی تسلیم کیا بوی ہی والتسلیم — رفیع الدین — ۲۳ اپریل ۱۹ء

عــ۱۲
نور البصر من - سکندر یونانی نے جبکہ دارا پر فتح پائی اور ملک ایران کو لیا تو اسکو بھی
ایرانی پسند آیا اور زیب بدن کیا لیکن اس بات سے تمام افسران فوج ناراض ہوئے آخر
سکندر نے لباس ایرانی ترک کیا - لارڈ ڈفرن وسیرائے ہند کی آتی ہی کلکتہ کی ایک جلسہ میں

جو اسپیچ کی تھی اسمین یہہ فقرہ بھی تھا (لباس انگریزی وحشیانہ ہی) اسپر بعض
ہندوستانیون نی ناراضمندی ظاہر کی تھی دیکہنا ہی کہ قوم سوشیل مین کیون صرف اخبارون کی
اور ملکی رعایا کو تہذیب سی روکا — اگرچہ لباس بدن کی حفاظت کی لیی تجویز ہوا ہی لیکن
اُسکی تراش اور قطع مخصوص ہوتی ہی ملک کی ساتھہ اور قوم کی ساتھہ بھی دیکھو ہندوستانی شرفا کی
پوشاک قریب قریب اور مشابہ ہی پھر بھی قومی تفاوت ضرور ہوتا ہی مثلاً انگرکھہ ہندو مسلمان
دونون پہنتی ہین الا پردہ ایک دوسری کی خلاف ہوتا ہی اگر دونون قوم سی ایک شخص دوسری
قوم کیطرح پردہ رکھی تو مطعون ہوتا ہی اور مسلمان اکثر پاجامہ اور ہندو اکثر دھوتی پہنتی ہین
چند روز سی نوکری پیشہ لوگون نی عبا چغہ عمامہ اور صدری اور اچکن اختیار کر لی ہی جسمین
تمیز نہین ہوتی کہہ یہہ ہندو ہی یا مسلمان اور اختلاف اور تفاوت دو قوم ہندو مسلمان کا
نہ ایک امر سرسری ہی اور معمولی ہی بلکہ فی میری نزدیک مبنی پر اختلاف وضع جسمانی قومی
اور مذہبی ہی مثلاً ہندو مونچھہ رکھاتی ہین اور داڑھی منڈاتی ہین اور مسلمان اسکی برعکس
اور مونچھہ کی عزت ہندوؤن کی نزدیک ایسی ہی ہی جیسی مسلمانون کی نزدیک داڑھی کی
اگر غور کیا جای تو اس اختلاف کی اسباب ضروری ہی اور واضع اول کی دانشمندی اس سی معلوم
ہوتی ہی اور دوسرا یہہ ہی کہہ ملاقات کی وقت ہر کیش و ملت کی آدمی پر واجب ہی کہہ
ملاقاتی دوست تو اُسکی تعظیم اور ادب کا برتاو کرین جو اُسکی ملت اور قوم کی آدمی کو شایستہ
موزون اور مناسب ہی اور اس قاعدہ کا سب کو غالباً اقرار ہوگا پس اگر فرضاً یچے
جیسہ اور لباس کل اہل ملک اور اہل ملت و قوم کا یکسان ہوتا اور باہم امتیاز نہوتا

تو برتاو تہذیب کا ہر ایک کی ساتھ غیر قومی کیونکر کر سکتا اور بالفرض اگر شناسا لوگونکی ساتھ
معرفت سابقہ کی ذریعہ سی ہوتا تو غیر ناشناسا آدمی کی ساتھ کیسطرح کرتا مثلاً فرض کرو کہ
ایک شخص ہندو دہلی والی کی کسی مجلس میں آیا جب جبہ عمامہ اور پائجامہ پہنی ہوئی
اور منہہ پر ڈاڑہی تو اہل مجلس مسلمان اسکی ساتھ یہہ برتاو قومی کرینگی کہ السلام علیکم
ورحمۃ اللہ حالانکہ یہہ الفاظ معنی میں عمدہ ہیں مگر غیر مذہب والونکو خوش آیندہ
نہ معلوم ہوگا بالعکس خلاف کوئی مسلمان لکھنؤ کی مجلس میں آیا تو ہندو اس سی یہہ
برتاو کیا کہ رام رام سیتارام تو یہہ کلمات اسکو ناگوار ہونگے وجہہ ناخوشگواری کی
نہ صرف یہہ ہوگی کہ یہہ الفاظ معنی کی اعتبار سی غیر مشرب ہیں بلکہ اس وجہہ سی کہ مخاطب
اس سی بڑا مانیگا کہ مجھی غیر مذہب یا غیر قوم کا خیال کیا مذہب کوئی ایسا کیونکر نہو مگر
اہل مذہب کو اس مذہب کی عشق کی اور ترجیح اسقدر دل میں عظمت کی ساتھ سمائی ہوئی کہ
کہ دوسری مذہب کی ساتھ اسکو منسوب کرنا دشنام کی برابر ہی جیسی کہ گلستان کی ایک
حکایت کا شعر مشہور ہی ~ بطنز گفت مسلمانم این قبالہ مہر * درست نیست خدایا
جہود میرانم * ہر گاہ ایک شریف سی برتاو دوسری قوم والی کا کرنا خلاف تہذیب ہی تو واجب
ہی ہر قوم اور مذہب کی لوگوں کو ایک خاص وضع کا رکھنا کہ جو اسکی علامت سی حفظ
اسکی مذہبی لقب اور تہذیب کا کرین اور یہہ ایک امر معقول ہی مجھی بارہا ایسی شخص اجنبی کی
ساتھ ابتدائی گفتگو کرنی میں دقت واقع ہوئی جو کسی لباس خاص کی ساتھ متلبس
نہ تھا بضرورت معاف کرنا پڑا کہ آپ کا نام و کام و مذہب کیا ہی یقینی ہی اگر کوئی ایرانی کہی

ہر ایک علامت شناخت کی ہے مثلاً کافی ہے جسطرح سے انگریزی خوان مسلمانوں نے لباس انگریزی کے ساتھ ترکی ٹو
اختیار کی ہے اور ہندو انگریزی خوان اہل سیاہ رنگ کی ٹوپی پہنتے ہیں اور یہ گاہ التباس اور اشتباہ
رفع ہو گیا تو انگریزی لباس پہنتے ہیں کیا ہرج ہے بیشک ایک ٹوپی کی علامت سے اشتباہ جاتا ہے مگر اسقدر
کہ ٹوپی نہو اور یہ بھی تقلید ہر شخص کی ہے تو پھر شبہہ واقع ہوگا اور حکام وقت کیوں برا مانتے ہیں جبکہ
کوئی ہندی لباس انگریزی پہنکر آتا ہے۔ مشرقی کتب علم اخلاق میں بتلایا ہے کہ رعایا اور نوکر آقا
اور حاکم کے ساتھ لباس سواری طریقہ وضع میں شرکت نہ پیدا کریں کہ یہ امر گستاخی کی
اور اسیواسطے حکام کو ناگوار ہے اور یہ سر بات ہے کہ کوئی تعلیم یافتہ انگلستان کا
یہاں آکر حکام کے ساتھ ادب سے نہ پیش آئے اور آزادانہ زندگی بسر کرے اور ہرگاہ حکام وقت نے
تجربہ سے دریافت کیا کہ ہندوستانی انگریزی زبان و علم حاصل کرکے آزاد مطلق ہو جاتے ہیں
اور کسی کسی کو ادب دیا جاوے اسواسطے یہ مشورے در پیش ہیں کہ کسی اصلاح کیلئے کیا تدبیر کیجائے
کہ اخلاق انکے پسندیدہ رہیں۔ کبھی یہ خیال ہے کہ مدارس اور یونیورسٹیوں میں مذہبی کتابیں
داخل ہوں تاکہ انکا اثر طلبہ ہندو مسلمان پر پڑے مگر درسی وقت کی علاوہ پڑھیں
اور کبھی یہ خیال ہے کہ ایسی اخلاقی کتابیں جو ہندو مسلمان سب کے لیے عام اور جامع اور
شامل ہوں مدارس کے کورس میں پڑھائی جائیں اور ابتک یہ منصوبہ پورا نہیں ہوا۔
ہمیں یاد ہے کہ پیشتر کتب مذہبی مدارس سرکاری میں فقہ اور اصول فقہ اور دھرم شاستر
پڑھائی جاتی تھیں اور وہ سب موقوف ہوگئیں جسطرح کہ گورنمنٹ جمہوری نے اب سرکاری
مدارس سے مذہبی کتب میں خارج کر دیں اور موقوفی کی وقت وہ کتابیں نکالدیں اور فضول گھر گئیں

سو واسطے تھا جو تعلیم رعایا کی دنیا کے واسطے چاہئے تھی لیکن مذہب کا کیا کام ہے ہرگاہ کہ
ب ہندو مسلمان دونوں قوموں نے تعلیم انگریزی پاکر آئین اسلاف اختیار کیں تو اکثر ارباب
بینش کو پھر توجہ طریقہ قدیم کیطرف مفید سمجھکر پیدا ہوئی اور حقیقت یہہ ہے کہ دینی
کتب نہ صرف مذہب و عقبی بلکہ امور دنیا کے لیے بہی بکار آمد ہیں اسواسطے کہ طالب علم کے
ظاہر اور باطن کو اس سے تہذیب اور آراستگی ہوتی ہے اور اسکے قلب پر توجہ مضامین مذہبی
ہونیکی اثر بہت پڑتا ہے اور اسکا ثبوت عیاں ہے کہ مسلمان جنہوں نے بعد کتب مذہبی کے
تعلیم انگریزی پائی مگر اور اقوام سے کچھ بڑھ گئے ہوں اسقدر آئین اسلاف منتشر نہیں ہوئے جسقدر
وہ ہنود جو مذہبی کتب سے بے بہرہ اور ناواقف ہیں اور ایسے واسطے ہنود جنہوں نے ابتدا سے
تعلیم انگریزی پائی بہک گئے اور مسلمان جنہوں نے مذہبی کتب کے بعد انگریزی حاصل کی بچ گئے
یہاں تک جو کچھ بیان ہوا از قبیل فروعات تھا اب کسیقدر اصول کے طریقہ سے کہا جاتا ہے
اور وہ یہ ہے کہ ابتدا سے ہر ایک ملک اور ولایت میں وضع اور تجویز لباس وغیرہ کی بنیاد
ملک کی خاصیت اور آب ہوا پر رکھی ہے سرد ملکوں میں لباس گسندہ اور چست تنگ اور گرم ہونا
ضروری ہے اور گرم ولایتوں میں اسکے خلاف لباس تنک اور ڈھیلا اور نشست [illegible] نا
مناسب ہے جبکہ اس مناسبت کے سبب ہر ایک ملک کے آدمیوں کو آرام پہونچتا ہے جو کہ اصل
مقصود ہے پس عقلا ہر ایک ملک کے آدمی کو پوشش وہی آرام دیتی ہے جو اس ملک کی لائق ہو
اور ایک ہندی آدمی کو انگریزی پوشاک کا پہننا خلاف اس قاعدہ کلیہ عقلی کے ہے
اور ظاہر ہے کہ دوسرے ملک کی رسم اور وضع اختیار کرنے سے آدمی کی ذات میں کوئی نفع

نہین ہوسکتا اسواسطی کہ انگریزی وضع بیعنی انگریزی خصلتین ہندوستانی مین نہین آسکتین جیسی اولوالعزمی حب وطن استقلال صداقت وفاداری خیرخواہی ہمدردی وغیرہ وغیرہ سو ولایت مین شرابین کثرت سی پیتی ہین تو اسکا پینا تقلیداً ہر ولایت مین چاہیئے ہرگز نہین۔ یہ ایک مضمون وسیع ہی مختصر تمھاری پاس خاطر سے اسقدر لکھا گیا باقی دعا

۲۴ر اپریل سنہ ۹۰ع ۔ علی احمد رضوی ۔

نمبر ۱۳

ابا جان ۔ اکثر لکھنؤ والی خیرائی کا قلاقند یاد آیا کرتا ہی کہ اسطرح کا لذیذ یہان میسر نہین آتا اگر کبھی کبھی اُسیر دکان سی خرید ہوکر عنایت ہوا کری تو موجب شکرگذاری ہی

زیادہ حد ادب ۔ ۲۵ر اپریل سنہ ۹۰ع ۔ بندہ شمشاد علی ۔

نمبر ۱۴

فرزند جگر بند من ۔ قلاقند اچھی مٹھائی ہی مگر جبان اُسی کھاکر گلی کیر تو پھر شیرینی کا نام تک نہین باقی رہتا اُس شیرینی کی علاوت کرو جسکی لذت دونون اور جہانون باقی رہی اور وہ شیرینی اخلاق ہی ضرور ہی کہ جب تم اپنی احباب اور ہمصحبتون سی با خلاق پیش آؤگی اور اُنکی ساتھ میٹھی بولی اور نیکیان ہی بجالاؤگی تو اُسکی لذت کو آپ پسند کروگی کہ پھر قلاقند لینا تمھاری خیال مین نہ آئیگا باقی دعا ۔ ۲۶ر اپریل سنہ ۹۰ع

تالیعلی عفی عنہ ۔

نمبر ۱۵

قبلہ گاہی ۔ آداب ۔ ایک عمدہ گھوڑا سواری سیکھنی کی لیی عنایت ہو پر چند اور کتاب انگریزی اور ہندوستانی کی مشق بطور ورزش کرتا ہون مگر مشق سواری کی بغیر عمدہ گھوڑی کی دشوار ہی باقی آداب ۔ ۲۹ر اپریل سنہ ۹۰ع ۔ محمد رضا ۔

فرزند کامگار من - ایک ماسی گھوڑا سواری کیلیے تمھارے پاس روانہ کیا جائیگا —
صبح اور شام اُسکی سواری کی مشق کرو اب تحصیلداری کے عہدہ کیلیے گھوڑے کی شہسواری
شرط ہوگئی ہے پس جسطرح تم اور علوم مین محنت کرکے پاس کرو سواری اسپ مین بھی مشق
بہم پہونچاکر سزاوار تحسین اپنے تئین بناؤ۔ یقین کرو تم گھوڑے کی سواری سے عمدہ سواری
سوار اسپ کو یہ معلوم ہوتا ہے ہر طرف گویا اپنے پانو چلتا اور دوڑتا ہے ایسے خود اختیار سواری
اپنے لیے آپ ہی نظیر ہے - سوار گھوڑے کا بہت تنگ اور صعب گذار رستون سے بآسانی
گذر جاتا ہے اور گھوڑے کے اوپر سے بہت کرتب سپاہگری کے دکھلا سکتا ہے - قدم - دلکت
پویہ - سرپٹ - یہی اصلی چال گھوڑے کی ہین ہندوستانی چابکسوار گھوڑے مین چند
قسم کا قدم سہ گام دو گامہ وغیرہ نکالتے ہین اصلی قدم مستحکم اور قایم ہے دوسرا قدم اُسکو
نہین پہونچتا اور گھوڑا اُسمین نہین ٹوٹتا برخلاف مصنوعی قدمون کے جو تھوڑے دور کام دیتا ہے
اور یہہ معلوم ہوتا ہے جیسے گویا سوار ناچ رہا ہے ان قدمون سے درگذرو — کاٹھی انگریزی
ہلکی ہو نہ ہو ہندوستانی زین ہمیشہ لگام اور تنگ مضبوط رکھو گھوڑے کی سواری مین انھین
دو چیزون پر زور اور اُنھین پر سوار کو بھروسا ہوتا ہے — گھوڑے کو آرام سے رکھو اور جب
سوار نہو تو خالی صبح شام ٹہلاؤ گرم وقت سواری نکرو خصوص موسم برسات مین ——
اور جب گھوڑا سواری سے گرم عرق آلود آوے تو جب تلک ٹہلا کر پسینا خشک نہو جاوے پانی ہرگز
نہ دو جاڑے کی فصل مین موٹھ کا دانہ اور گوڑ اور پیاز اور گرم مصالحہ دیا کرو اور
گرمی کی فصل مین ستو اور گھی اور نمک مرچ — گھوڑے کا مزاج بہت نازک ہوتا ہے تھوڑے

سبب سے بیمار ہو جاتا ہے اور ممکن ہو تو سالوتری کی نظر سے وقتاً فوقتاً گذرواتا کرو اور جو چارہ دانہ
اور خوراک بتلایا کرے اُسکو باحتیاط کھلایا کرو — اُسکے لیے سامان تھان اور سواری کا
درست اور مکان صاف ٹھنڈا پاکیزہ گرمیوں اور برسات میں ضرور ہے۔ گھاس برابر اُسکے
سامنے رہے اور دانہ عین وقت معینہ پہ ملا کرے اور گرمی میں پانی پلانے کی طرف ضرور توجہ رکھو جو
پیاسا نہ رہے باقی خیریت ۔ ٢٦ اپریل سنہ ٩ - کاظم علی عفی عنہ —

نمبر ١٧

قبلہ و جہانم — آداب — مجھے ضرور ہے جو مکان اپنے لیے خریدوں ارشاد ہو کہ کس قسم کا ہو
تا مجھے بھی آرام اور تندرستی اُس سے ملے والتسلیم ۔ عریضہ شکر اللہ ۔ مورخہ ٢٩ اپریل سنہ ٩ ع

نمبر ١٨

قرۃ العین من طالع و نسلہ و قد رہ تا — خیریت نامہ پہونچا ۔ مکان کی نسبت خیال چند امور کا
ضرور ہے جو لکھے جاتے ہیں آپکے مطابق مکان لینا چاہئے اول مکان ہوادار اور اُسمیں جگہ وسیع
اور مکانیت متعدد اور صحن وسیع اور ضرور ہے جو اُسمیں موسم گرما میں لگ سکے ہوا تازہ
اور سرد حاصل ہو اور تہ خانہ بھی ہو تو وہ بھی مناسب ہے جو منزلہ مکان ہو یا سقف بلند
رکھت ہو ۔ دروازے اُسکے کشادہ ۔ خاص مکان سے شاگرد پیشہ اور اصطبل علحدہ فاصلہ سے ہو
ایک جو آتشخانہ بھی ہوں اور تکیہ جو خس دار اور جو ری دار اُسمیں لگ سکے ۔ اور کمرہ کا اسباب کے
محفوظ و مضبوط ہوں دیمک ، شوریت کا اُسمیں دخل نہ ہو اور نہ آمد و رفت جانوران موذی کی لیے
اُسمیں راستہ ہوں یہ چند شرایط اندرونی ہیں اور بیرونی کا بھی لحاظ ہے ۔ ہمسایہ اچھے
شرفا کا ہو اور سڑک کے قریب ہو اور بہتر ہے جو پولیس اور شفاخانہ اور پوسٹ آفس سے فاصلہ
زیادہ نہو ۔ بازار بھی قریب ہو اور یہ شرایط اندرونی اور بیرونی سب ایک مکان میں جمع ہوں

تو اکثر کا لحاظ رہی باقی دعا۔ رقیمہ انعام اللہ - ۲۶ اپریل سنہ ۹۶ء

۱۹ — اوستادی مخدوم الانام مدظلہ — تسلیم ؎ بدریا در منافع بیشمار است ٭ اگر خواہی سلامت برکنار است ٭ اوستاد قدیم علیہ الرحمہ کا شعر گلستان میں ہی تحسیر فک اضافت لفظ در منافع میں کیونکر ہوئی ہے ۲۵ اپریل سنہ ۹۶ء - عبد الرحمن

۲۰ — عزیز من — فک اضافت تسوقت لازم آئیگی جب در بمعنی ظرف لیں۔ مگر غلط ہی. در بمعنی ظرفیت کی واسطی ہی اور بای موحدہ بدریا میں زائد ہی اور واضح ہو کہ فارسی میں فک اضافت ترکیب ہای مخصوص میں جائز ہی اور روزمرہ میں اضافت جو ایک امر معنوی ہی مستعمل ہی ای کسرہ اضافت ہی ورنہ جو اضافت یعنی نسبت مضاف کو مضاف الیہ کی طرف ہوتی ہی وہ امر معنوی ہی نہ لفظی جو ظاہر ہو اور وہ ترکیبات یہہ ہیں اول یای مختفی جو آخر مضاف میں ہو جیسی مثنوی شریف میں ؎ چون خدا خواہد کہ پردہ کس درد ٭ میلش اندر طعنہ پاکان برد ٭ دوم جبکہ یای معروف آخر مضاف میں واقع ہو جیسی - بیت مسعود سعد ؎ عنبر حبشی گرفتہ سرخی لالہ ٭ لالہ رویش گرفتہ زیور عنبر ٭ تیسری امر مضاف میں جبکہ مضاف الیہ لفظ شان ہو جیسی یہہ مقطع حضرت صبائی کا ؎ یارب زانکہ نوای جان منی ہمدم شان ٭ گرہ ہدنوش لب لعل تو گردہم شان ٭ والدعا وحید الزمان - ۲۶ اپریل سنہ ۹۶ء

۲۱ — ملقوفا منع سلامت — کل کی صحبت میں یہہ شعر پڑھا ہوا جو معما عسکری نام کا ہی ؎ چشم کشا زلف بشکن جان من ٭ بہر تسکین دل بریان من ٭ امید کہ اسکا حل مرحمت ہو - اس بیت میں کسطرح نام نکلتا ہی باقی آداب - رشید الدین ۲۶ اپریل سنہ ۹۶ء

ع ۲۲۱

عزیز رشید من سلمہ اللہ تعالیٰ ۔ مرثیہ نامہ پہونچا قیاس اسکے مطلب معما کیا جانا ضرور ہے مجھہ
یہہ لکھنا کہ ایسی صحبت میں نہ بیٹھا کرو جسمیں اشعار عاشقانہ کا تذکرہ ہو اسواسطے کہ
ایسے اشعار خانہ برانداز اکثر ہزاروں نوجوانوں وقت کے متاع ایمان و مال کو غارت کر دیا
شعر کا اثر سامع پر ضرور پڑتا ہے اور اسیواسطے اکثر بزرگ شعر اور شعر گوئی کو معیوب ہیں تاثیر کا
ہونا شرط ہے ہاں ہر گز شعر نصیحت اور خالی لذت دل قرار دیے کہیں ہیں نہ جیسے کہ
شعرائے متقدمین اکثر ایسے مضامین عشق انگیز ہوتی ہیں اور مطلب معما کی طرح پر ہے جسمیں سے
معلوم ہو عمل تلاوت سے ہی اور زبت سے غرض الدم عمات تشبیہ ہی اور جاہے
مقصود ہاں تحت اس عمل انتقال ہیں تین حرف پیدا ہوئے جسکا مجموعہ عمل ہے
اور ثانی نے اسمیں لحاظ اعراب اسکا ہی کیا جسکو عمات تذییل باصطلاح
علم معما کہتے ہیں اسطرح سے کہ ہر ایک کا ترجمہ فتح ہے بمعنی فتحہ دی اور شکن کا ترجمہ
کسر ہمی کسر دی اور تسکین نے ہمیں ساکن کرنا پس عین مفتوح لام مکسور اور یا ساکن ہے
باقی خیر ۔ ۲۷ اپریل سنہ ۹۰ء ۔ ارشاد علی عفی عنہ ۔

ع ۲۲۲

ملفوف ویلچار گمعان ۔ سے شان شوکت ہی ساہے ترا افسر من ٭ سر من بر قدمت
یا قدمت بر سر من ٭ ایک بولڈنگ ہوس قوم جسمیں قوم کے اطفال روز دیکھ
سکار تحصیل علم بفراغ خاطر کرینگے مدرسہ کے قریب تجویز کرکے تعمیر کیجائے امید ہے
اللہ ہوسے شرف آگہی بخشے جائیگا کہ تشریف لائے باشند ہیں ۔ ۲۶ اپریل سنہ ۹۰ء
گنیش لال ۔

نہیں ہے پس میرے نزدیک اس وقت ہر علم کی تحصیل کر رہے ہو اور ب
لگا سکتے ہو تو صرف مشق نشانہ اندازی تمہارے حق میں مفید ہے اور اگر
موقع تمہیں خود لفٹننٹ ہونے میں ملیگا جہاں اور تعلیم ملٹری کی بہت اور دوڑ
وہاں بندوق کے نشانہ اندازی کی بھی مشق حاصل کرو جو آئندہ تمہارے کام آ
اور اسکی غرض سے ایک بندوق چھالی مع ساز و سامان تمہارے خاطر ارسال ہے اور ایک
بندوقچی جو اس فن میں رفلنا ہوتا ہے تمکو بندوق کا نشانہ لگانا سکھلائیگا
آخر میں یہ بیان کیا لکھا جاتا ہے کہ بھرے ہوئے بندوق نہ رکھنا اور نہ بھرے بندوق
کبھو چارپائی پر چڑھا کر رکھنا اور جب بندوق بھرو تو پہلے آس پاس دیکھ لینا کہ پہلے کے بھرے تو نہیں
اور جب نشانہ پر بندوق لگاؤ تو نہایت درجہ احتیاط کرنا کہ سامنے سے کوئی چیز تو نہیں بند
خلق کا احتمال تو نہیں ہے۔ باقی دعا۔ رقیمہ فتح یار خان۔ ۲۸ اپریل سنہ ۹۰ء

ع ۲۷

جناب اور سالی مخدومی سلامت۔ تسلیم۔ آپکی کتب خانہ میں بہت کتب
ساتھہ کتب بھی ہر قسم کی ہیں اور اس وقت توقع ہے کہ جو کتب میں آپ چاہیں
منہ جب نہیں لکھے فہرست بیاض عنایت ہو جہت ہو وہ کتابیں وطن سے
ساتھہ لیجاؤں جو حصول علم کے لیئے بڑا ذریعہ ہے زیادہ حد ادب۔ عرضداشت طالب

۲۷ اپریل سنہ ۹۰ء

ع ۲۸

عزیز لطیف جگر پیوند حالی سلمہ۔ بعد از دعائے عمر و صحت۔ مسرت
اور بھی خوشی ہوئی کہ تمکو شوق تحصیل علم اور اسکی حصول کا شوق بھی ہے لیکن

جسقدر ہو سکے نیک راہ آدمی ہو اور عوام تیلاگن کی صحبت میں رہنا مضر ہے والدعا

۲۸ اپریل ۰۹ء — عتیق اللہ —

۲۳ب

عزیزم عزیز میرے سلمہ بہت — سنا ہے کہ تم کو شوق شعر گوئی کا ہوا ہے اللہ اکس زمانہ میں کہ
وقت تحصیل علم کا ہے شغل فکر اور موزونیت کلام کے رکھتی ہو — یہ نہایت تمہارے
حال شمند سے بعید ہے تو کیا فائدہ ہے جو تم نے شعر میں تصور کیا ہے — لیکن نقصان
صریح یہ ہے کہ اس کو صدق میں تنگ ہوتا ہے علی الخصوص جو طرز شاعری کا مشرقی علماء میں ہے
نہایت درجہ مضر ہے کیونکہ مبالغہ غلو کے ساتھ اسمیں ہوتی ہیں جو کہیں قیدیں سچ کی
نہیں آئر پھر تحسین کیا فائدہ ہے خدا تعالی نے زبان کو بیان اس مقصد کیلئے بخشی ہے کہ
جو بات اپنے دل میں ہو سچ سے لکھ کر تابع ہو وہ یہ نہ کہ اس میں جھوٹ اور ریا کیا ہے
جو صنف حکمت اور وضع شئے فی غیر موضعہ ہے لہٰذا آپ اس شغل سے پرہیز کرو اور دیگر علوم
یقینی میں جو طبعیات اور ریاضی اور حساب وغیرہ کے ہیں کمال حاصل کرو تاکہ تمہارے عمر بھر
کام آئے ہو اور شاعری میں جانا اور شعر اپنے خلاف ملک بہتا اور شعر خوانی میں تضییع اوقات زیاں
جیسا کہ پہلے زمانہ میں ہوا تھا ہم توقف کرو تم کو خود معلوم ہے کہ شعراء کی مذمت کلام الٰہی میں
بھی آئی ہے اپنی عقل اور نقل ہر طرح سے ممنوع ہے اور ایسی ممنوع شئے کا ارتکاب کس طرح جائز نہیں

والدعا — ۲۸ اپریل ۰۹ء — محمد اسحاق —

۳۴ب

جناب ... دام ظلہ العالی — بعد عرض تسلیم — کرامت نامہ صادر ہوا موجب اعزاز ہوا
بیشک شاعری مذموم شئے ہے اور آپکی نصیحت کے موافق تعمیل نہ کرونگا لیکن یہ بات

طلسمیں خدشہ پیدا کرتا ہے کہ بعض آیات قرآنی اور حدیث حضرت رسالت مآب
صلی اللہ علیہ وسلم موزوں پائے جاتے ہیں اور بزرگان سلف بہت کتابیں نظم تصنیف
چھوڑ گئے ہیں جیسے مولانائے روم اور شیخ سعدی اور مولوی جامی اور حکیم خاقانی اور شیخ
فرید الدین عطار اور حکیم سنائی۔ پس اس صورت میں اس قدر تاکید ممانعت کی
کس مصلحت سے ہے امیدوار ہیں کہ اس سے شرف اطلاع بخشا جائے زیادہ حد ادب

۲۹ اپریل سنہ ۹ء — خادم علی —

ع ۳/۵

عزیزی اللہ سلامت تمہارا خیریت نامہ پہونچا — بیشک بعض آیات و
احادیث موزوں ہیں لیکن موزونیت نہ بقصد شعر ہیں جو شعر کی تعریف میں داخل ہے
اور شاعری خلاف شان علمائے دین ہے اور جن بزرگوں کا حوالہ تم نے دیا ہے وہ طبقہ
صوفیہ و محدثین سے نہ تھے اور انہوں نے جو کچھ نظم کیا ہے وہ بطور موعظت اور نصیحت کے
نظم اس غرض سے کیا ہے کہ تاثیر کلام موزوں کی نفوس انسانی میں بہت ہوتی ہے
اور اسی واسطے جناب رسالت علیہ التحیۃ والسلام نے حسان ابن ثابت کو حکم دیا ہے کہ کفار کی
ہجو میں قصائد لکھیں کیونکہ دلوں میں اثر ایسا ہے جیسا تیر و سنان اور دیگر سلاح
جسم انسانی پر اثر کرتے ہیں زمانہ حال میں جو شاعر کلام ہے اس میں یا تو مدائح خوشامد آمیز
کچھ نفع حاصل کرنے کے لیے ہوتے ہیں یا عاشقانہ مضامین خانہ برانداز لکھتے ہیں
جن کا اثر خراب نوجوانوں کے قلوب پر پڑتا ہے اور خود شاعر بھی ساعت دنیا ایسے فکر میں
لگا کر ثواب اعمال صالح سے محروم اور خیالات فاسد میں غرق رہتا ہے اور اس شغل سے

جو سلیج الوقت ہے کسیطرح درست نہیں شکر ہے ہر ایک یہ فن بہ نسبت سابق کی نسالہ پذیر ہے
اور لوگوں کو دیگر علوم کی تعلیم سے اسکی نقصان اور سقم معلوم ہوگئے ہیں اور تیز
قصیدے مدحیہ کو کوئی نہیں پوچھتا اور بیعلمی کے سبب اکثر ہندوستانی مفلس ہوگئے
تو ایسی شاعرانہ طرز کے خیالات انکی دماغ میں جگہ نہیں پاتے باقی دعا - ۲۸ اپریل سنہ ۹ع

محمد اسحاق —

مکتوب ۳۶

مخدومی و مرشدی دام ظلکم العالی - عرض تسلیم و نیاز کے بعد یہ ہے کہ ہر من رب کو
ہر شخص یکساں ملتا اور بخشا ہے مگر ایک خوش اور دوسرا ناخوش نظر آتا ہے
اسکا سبب کیا ہے زیادہ الحد ادب - طالب التشریح - ۲۹ اپریل سنہ ۹ع —

مکتوب ۳۷

فرزند رسالت پیوند سلامت رہو - عنایت نامہ تمہارا موصول معلوم کرے اور
بجواب تمہارے لکھنے کے تحریر ہے کہ بندگان الہی سے بعض تو ایسے صابر اور قانع ہیں
اور بعض حریص اور طامع پہلی قسم کے جو لوگ ہیں انکو ہمیشہ قناعت حاصل رہتی
ہوتی ہے اور ہمیشہ ملی ہوئی طرف ہمیشہ خوش رہتے ہیں اور جو لوگ حریص اور طامع ہیں
انکو جسقدر مال میسر آوے تب بھی وہ ناخوش اور شاکی رہتے ہیں - ولیکن حرام نعمت
نیت الہی اور رزق میں یکساں ہیں مگر ایک کو خوشی بدولت صبر اور قناعت کے
حاصل ہے اور یہی طریقہ بزرگان سلف کا ہے اور دوسرا حرص اور جمع میں مبتلا ہے
حالانکہ اسیقدر رزق پاتا ہے مگر خوش نہیں بلکہ کافر نعمت ہے باقی دعا —
۳۰ اپریل سنہ ۹ع - محمد ایوب غفرلہ —

